اگر آپ ان ٹیسٹوں اور نوٹس پر ٹیچر، یا اپنے ادارے (سکول، اکیڈمی، کالج) کے نام اور لوگو کے ساتھ استعمال کرنا چاہتے ہیں تو آپ ہم سے رابطہ کریں اس بارے میں مکمل تفصیلات اس فال کے آخری پیج پر ہے۔

**ریڈیکل:** ایٹم یا ایٹموں کا ایسا مجموعہ جس پر ایک یا ایک سے زیادہ الیکٹرون حصول یا اخراج سے منفی یا مثبت چارج پیدا ہو جائے تو اسے ریڈیکل یا آئین کہتے ہیں۔

مثلاً ہائڈروجن $(H^{+1})$ کیلسیم $(Ca^{+2})$ کلورائڈ $(Cl^{-1})$

**OR**

ریڈیکل ایٹمز کے ایسے گروپ کو کہتے ہیں جس پر کوئی چارج ہوتا ہے۔

**ریڈیکل کی اقسام:** ریڈیکل کی دو اقسام ہوتی ہیں۔

(i) سادہ ریڈیکل (ii) مرکب ریڈیکل

**(i) سادہ ریڈیکل:** اگر ریڈیکل صرف ایک ایٹم پر مشتمل ہو تو وہ سادہ ریڈیکل کہلاتا ہے۔ مثلاً کلورائڈ $(Cl^{-1})$ ہائڈروجن $(H^{+1})$ وغیرہ۔

**(ii) مرکب ریڈیکل:** ایسا ریڈیکل جو دو یا دو سے زیادہ عناصر کے ایٹموں پر مشتمل ہو مرکب ریڈیکل کہلاتا ہے۔ مثلاً بائی سلفیٹ $(HSo_4^{-1})$ امونیم $(NH_4^{+1})$ فاسفیٹ $(Po_4^{-3})$

**مثبت ریڈیکل:** ایسے ریڈیکل جن پر مثبت چارج ہو ان کو مثبت یا آساسی ریڈیکل کہتے ہیں۔

مثلاً $(K^{+1}, Ca^{+2}, Na^{+1})$

**منفی ریڈیکل:** ایسے ریڈیکل جن پر منفی چارج ہو تو انہیں منفی یا تیزابی ریڈیکل کہتے ہیں۔

مثلاً $(So_4^{-2}, Cl^{-1}, No_3^{-1})$

## مثبت ایک ویلنسی والے ریڈیکل

| ایلیمنٹ کا نام | سمبل | ایلیمنٹ کا نام | سمبل | ایلیمنٹ کا نام | سمبل |
|---|---|---|---|---|---|
| ہائڈروجن | $H^{+1}$ | سوڈیم | $Na^{+1}$ | پوٹاشیم | $K^{+1}$ |
| سلور یا چاندی | $Ag^{+1}$ | امونیم | $NH_4^{+1}$ | مرکیورس | $Hg^{+1}$ |
| کیوپرس | $Cu^{+1}$ | سیزیم | $Cs^{+1}$ | روبیڈیم | $Rb^{+1}$ |
| لیتھیم | $Li^{+1}$ | ہائڈرونیم | $H_3o^{+1}$ | | |

## مثبت دو ویلنسی والے ریڈیکل

| ایلیمنٹ کا نام | سمبل | ایلیمنٹ کا نام | سمبل | ایلیمنٹ کا نام | سمبل |
|---|---|---|---|---|---|
| میگنیشیم | $Mg^{+2}$ | کیلسیم | $Ca^{+2}$ | بیریم | $Ba^{+2}$ |
| کوبالٹ | $Co^{+2}$ | میگانیز | $Mn^{+2}$ | کیڈمیم | $Cd^{+2}$ |
| مرکیورک | $Hg^{+2}$ | فیرس | $Fe^{+2}$ | سٹینس | $Sn^{+2}$ |
| پلمبس | $Pb^{+2}$ | آکسیجن | $O^{+2}$ | سٹرانشیم | $Sr^{+2}$ |
| کیوپرک | $Cu^{+2}$ | زنک | $Zn^{+2}$ | نکل | $Ni^{+2}$ |
| بریلیم | $Be^{+2}$ | | | | |

## مثبت تین ویلنسی والے ریڈیکل

| ایلیمنٹ کا نام | سمبل | ایلیمنٹ کا نام | سمبل | ایلیمنٹ کا نام | سمبل |
|---|---|---|---|---|---|
| ایلومینیم | $Al^{+3}$ | بورون | $B^{+3}$ | بسمتھ | $Bi^{+3}$ |
| فیرک | $Fe^{+3}$ | اینٹی منی | $Sb^{+3}$ | کرومیم | $Cr^{+3}$ |
| سونا یا گولڈ | $Au^{+3}$ | فاسفورس | $P^{+3}$ | آرسینک | $As^{+3}$ |

## مثبت چار ویلنسی والے ریڈیکل

| ایلیمنٹ کا نام | سمبل | ایلیمنٹ کا نام | سمبل | ایلیمنٹ کا نام | سمبل |
|---|---|---|---|---|---|
| سٹینک | $Sn^{+4}$ | پلمبک | $Pb^{+4}$ | پلاٹینم | $Pt^{+4}$ |

## منفی ایک ویلنسی والے ریڈیکل

| ایلیمنٹ کا نام | سمبل | ایلیمنٹ کا نام | سمبل | ایلیمنٹ کا نام | سمبل |
|---|---|---|---|---|---|
| ہائڈرائڈ | $H^{-1}$ | فلورائڈ | $F^{-1}$ | کلورائڈ | $Cl^{-1}$ |
| نائٹرائیٹ | $No_2^{-1}$ | نائٹریٹ | $No_3^{-1}$ | ہائپوکلورائٹ | $Clo^{-1}$ |
| بائی کاربونیٹ | $Hco_3^{-1}$ | ایسی ٹیٹ | $CH_3coo^{-1}$ | آیوڈائڈ | $I^{-1}$ |
| برومائڈ | $Br^{-1}$ | کلوریٹ | $Clo_3^{-1}$ | بائی سلفیٹ | $HSo_4^{-1}$ |
| ہائڈروآکسائڈ | $OH^{-1}$ | پر میگنیٹ | $Mno_4^{-1}$ | بائی سلفائیٹ | $HSo_3^{-1}$ |
| ہائپوفاسفائیٹ | $H_2Po_2^{-1}$ | ایلومینیٹ | $Alo_2^{-1}$ | **ڈائی ہائڈروجن فاسفیٹ** | $\mathbf{H_2Po_4^{-1}}$ |
| سائنائڈ | $CN^{-1}$ | بائی سلفائڈ | $HS^{-1}$ | تھائیوسائنائڈ | $SCN^{-1}$ |

## منفی دو ویلنسی والے ریڈیکل

| ایلیمنٹ کا نام | سمبل | ایلیمنٹ کا نام | سمبل | ایلیمنٹ کا نام | سمبل |
|---|---|---|---|---|---|
| سلفیٹ | $So_4^{-2}$ | سلفائڈ | $S^{-2}$ | سلفائیٹ | $So_3^{-2}$ |
| تھائیوسلفیٹ | $S_2o_3^{-2}$ | پر آکسائڈ | $O_2^{-2}$ | ڈائی کرومیٹ | $Cr_2o_7^{-2}$ |
| آکسائڈ | $O^{-2}$ | زنکیٹ | $Zno_2^{-2}$ | میگنیٹ | $Mno_4^{-2}$ |
| کاربونیٹ | $Co_3^{-2}$ | سلیکیٹ | $Sio_3^{-2}$ | کرومیٹ | $Cro_4^{-2}$ |

## منفی تین ویلنسی والے ریڈیکل

| ایلیمنٹ کا نام | سمبل | ایلیمنٹ کا نام | سمبل | ایلیمنٹ کا نام | سمبل |
|---|---|---|---|---|---|
| نائٹرائڈ | $N^{-3}$ | فاسفائیٹ | $Po_3^{-3}$ | فاسفیٹ | $Po_4^{-3}$ |
| فاسفائڈ | $P^{-3}$ | بوریٹ | $Bo_3^{-3}$ | بورائڈ | $B^{-3}$ |

سوال: کیمیائی فارمولا کیاہو تاہے ؟اسکی اہمیت کیاہے۔یعنی اس سے کیا معلومات حاصل ہوتی ہیں اور کیمیائی فارمولا لکھنے کا طریقہ بیان کریں۔

**جواب: کیمیائی فارمولا:** کسی عنصر یا مرکب کے مالیکیولوں کا علامتوں کی مدد سے مختصر اظہار کیمیائی فارمولا کہلاتا ہے۔

مثلاً پانی کا کیمیائی فارمولا $H_2o$ اور کاربن ڈائی آکسائیڈ کا کیمیائی فارمولا $Co_2$

**کیمیائی فارمولا کی اہمیت:** 1۔یہ شے کے نام کو ظاہر کرتا ہے جیسے $H_2o$ یعنی پانی

2۔یہ ایک متوازن کیمیائی مساوات میں کمپاؤنڈ کے مالیکیولز کے ایک مول کو ظاہر کرتا ہے۔

3۔حقیقت میں یہ کمپاؤنڈ کا ایک مالیکیول یا اس کا فارمولا یونٹ ہے۔

4۔یہ کمپاؤنڈ کے ماس کو amu یا گرامز میں ظاہر کرتا ہے۔

5۔یہ کمپاؤنڈ میں موجود ایلیمینٹ اور انکی مقدار کو بھی ظاہر کرتا ہے۔

**کیمیائی فارمولا بنانے کا طریقہ:** کسی مرکب کا فارمولا مندرجہ ذیل طریقہ سے لکھا جاتا ہے۔

1۔دونوں عناصر کے ریڈیکل کی علامتوں کے ساتھ ساتھ اس طرح لکھا جاتا ہے کہ مثبت ریڈیکل بائیں جانب اور منفی ریڈیکل دائیں جانب ہوں۔

2۔ہر ریڈیکل کی ویلنسی کو اسکی علامت کے اوپر دائیں جانب لکھا جاتا ہے۔

3۔مثبت ریڈیکل کی ویلنسی منفی ریڈیکل کی علامت کے نیچے دائیں جانب اور منفی ریڈیکل کی ویلنسی مثبت ریڈیکل کی علامت کے نیچے دائیں جانب لکھتے ہیں۔

4۔اگر دونوں ریڈیکل کی ویلنسی برابر ہو تو اسے نہیں لکھتے۔

## فارمولے

| فارمولا | مرکب کا نام | فارمولا | مرکب کا نام |
|---|---|---|---|
| NaOH | سوڈیم ہائڈروآکسائڈ (کاسٹک سوڈا) | NaCl | سوڈیم کلورائڈ (کھانے کا نمک) |
| $HNo_3$ | نائٹرک ایسڈ | HCl | ہائڈروکلورک ایسڈ |
| $Cu(No_3)_2$ | کاپر نائٹریٹ | KCl | پوٹاشیم کلورائڈ |
| $Ag_2So_4$ | سلور سلفیٹ | $CuSo_4$ | کاپر سلفیٹ |
| $K_2S$ | پوٹاشیم سلفائڈ | $Na_2S_2o_3$ | سوڈیم تھائیوسلفیٹ |
| KOH | پوٹاشیم ہائڈروآکسائڈ | $CH_3CooH$ | ایسٹک ایسڈ |
| $Fe(OH)_3$ | فیرک ہائڈروآکسائڈ | $KClo_3$ | پوٹاشیم کلوریٹ |
| $H_2So_3$ | سلفورس ایسڈ | $Ca(OH)_2$ | کیلسیم ہائڈروآکسائڈ (بجھا ہوا چونا) |
| $SbCl_3$ | اینٹی منی کلورائڈ | CaO | کیلسیم آکسائڈ (کوئک لائم) |
| $NH_4$ | امونیم | $NH_4Cl$ | امونیم کلورائڈ (نوشادر) |
| $Na_3Po_4$ | سوڈیم فاسفیٹ | $HgCl_2$ | مرکیورک کلورائڈ |
| $NaHCo_3$ | سوڈیم بائی کاربونیٹ (میٹھا سوڈا) | $MgCo_3$ | میگنیشیم کاربونیٹ |
| $NaHSo_4$ | سوڈیم بائی سلفیٹ | $AgNo_2$ | سلور نائٹرائٹ |
| $NaHPo_4$ | سوڈیم بائی فاسفیٹ | $BaSo_4$ | بیریم سلفیٹ |
| $NiSo_4$ | نکل سلفیٹ | $K_2So_4$ | پوٹاشیم سلفیٹ |
| $NiCl_2$ | نکل کلورائڈ | $Fe_2(So_4)_3$ | فیرک سلفیٹ |
| $Mg(No_3)_2$ | میگنیشیم نائٹریٹ | $CH_4$ | میتھین |
| $K_2Cr_2o_7$ | پوٹاشیم ڈائی کرومیٹ | $NH_3$ | امونیا |
| $Na_2Co_3$ | سوڈیم کاربونیٹ (دھوبی سوڈا) | CuO | کاپر آکسائڈ |
| PbO | لیڈ آکسائڈ | $CaCl_2$ | کیلسیم کلورائڈ |
| AgCl | سلور کلورائڈ | $CaCo_3$ | کیلسیم کاربونیٹ |
| AlN | ایلومینیم نائٹرائڈ | $Bi(No_3)_3$ | بسمتھ نائٹریٹ |
| $(NH_4)_2So_4$ | امونیم سلفیٹ | $KMno_4$ | پوٹاشیم پرمگنیٹ (لال دوائی) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| $Al(No_3)_3$ | ایلومینیم نائٹریٹ | $Ca_3(Po_4)_2$ | کیلسیم فاسفیٹ |
| $C_6H_6$ | بینزین | $Al_2(So_4)_3$ | ایلومینیم سلفیٹ |
| $KHCo_3$ | پوٹاشیم بائی کاربونیٹ | $AlCl_3$ | ایلومینیم کلورائڈ |
| $KNo_3$ | پوٹاشیم نائٹریٹ | $Co$ | کاربن مونو آکسائڈ |
| $CHCl_3$ | کلوروفارم | $CrCl_3$ | کرومیم کلورائڈ |
| $CO(NH_2)_2$ | یوریا | $ZnSo_4$ | زنک سلفیٹ |
| $CaSio_3$ | کیلسیم سلیکیٹ | $MgCl_2$ | میگنیشیم کلورائڈ |
| $ZnS$ | زنک سلفائڈ | $Fe_3(Po_3)_2$ | فیرس فاسفائیٹ |
| $ZnO$ | زنک آکسائڈ | $HCl$ | ہائڈروکلورک ایسڈ |
| $NaNo_3$ | سوڈیم نائٹریٹ | $KI$ | پوٹاشیم آیوڈائڈ |
| $CaSo_4$ | کیلسیم سلفیٹ | $NH_4OH$ | امونیم ہائڈروآکسائڈ |
| $Fe_2O_3$ | فیرک آکسائڈ | $CaOCl_2$ | کیلسیم آکسی کلوراڈ (بلیچنگ پوڈر) |
| $Ca(No_2)_2$ | کیلسیم نائٹرائیٹ | $H_3Po_4$ | فاسفورک ایسڈ |
| $CuO$ | کیوپرک آکسائڈ | $C_2H_5OH$ | ایتھائل الکوحل |
| $Cr(No_3)_3$ | کرومیم نائٹریٹ | $HCOOH$ | فارمک ایسڈ |
| $H_2So_4$ | سلفیورک ایسڈ | $Co_2$ | کاربن ڈائی آکسائڈ |

## اٹامک نمبر (Atomic Number)

کسی ایلیمنٹ کے ایٹم کے نیو کلیس میں موجود پروٹان یا الیکٹران کی تعداد اس ایلیمنٹ کا اٹامک نمبر کہلاتا ہے۔ اٹامک نمبر کو Z سے ظاہر کیا جاتا ہے۔ مثلاً ہائڈروجن کا اٹامک نمبر 1 ہے۔

## ماس نمبر (Mass Number)

کسی ایلیمنٹ کے ایٹم کے نیو کلیس میں موجود پروٹونز اور نیوٹرونز کا مجموعہ ماس نمبر کہلاتا ہے اور اسے A سے ظاہر کیا جاتا ہے۔ مثلاً آکسیجن کا ماس نمبر 16 ہے۔

کسی ایلیمنٹ کا ماس نمبر معلوم کرنے کے لیے مندرجہ ذیل فارمولا استعمال کیا جاتا ہے۔

$$A = Z + n$$

جبکہ n ایلیمنٹ کے ایٹمز میں موجود نیوٹرونز کی تعداد ہے۔

## List of Elements with their Symbols and Atomic Masses

| ماس نمبر | اٹامک نمبر | سمبل | ایلیمنٹ | ماس نمبر | اٹامک نمبر | سمبل | ایلیمنٹ کا نام |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 7 | 3 | Li | لیتھیم | 1 | 1 | H | ہائڈروجن |
| 23 | 11 | Na | سوڈیم | 9 | 4 | Be | بریلیم |
| 39 | 19 | K | پوٹاشیم | 24 | 12 | Mg | میگنیشیم |
| 52 | 24 | Cr | کرومیم | 40 | 20 | Ca | کیلسیم |
| 56 | 26 | Fe | آئرن | 55 | 25 | Mn | میگانیز |
| 59 | 28 | Ni | نکل | 59 | 27 | Co | کوبالٹ |
| 65 | 30 | Zn | زنک | 64 | 29 | Cu | کاپر |
| 12 | 6 | C | کاربن | 11 | 5 | B | بورون |
| 16 | 8 | O | آکسیجن | 14 | 7 | N | نائٹروجن |
| 27 | 13 | Al | ایلومینیم | 19 | 9 | F | فلورین |
| 31 | 15 | P | فاسفورس | 28 | 14 | Si | سیلیکان |

| 35 | 17 | Cl | کلورین | 32 | 16 | S | سلفر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 112 | 48 | Cd | کیڈمیم | 108 | 47 | Ag | سلور |
| 197 | 79 | Au | گولڈ | 127 | 53 | I | آیوڈین |
| 85 | 37 | Rb | روبیڈیم | 133 | 55 | Cs | سیزیم |

## مالیکیولر ماس (Molecular Mass)

ایک مالیکیول میں موجود تمام ایٹموں کے اٹامک ماسز کا مجموعہ اس مالیکیول کا مالیکیولر ماس کہلاتا ہے۔ مثلاً پانی کا ($H_2O$) مالیکیولر ماس 18 amu جبکہ کاربن ڈائی آکسائڈ ($CO_2$) کا مالیکیولر ماس 44 amu ہے۔

**مثال: نائٹرک ایسڈ ($HNO_3$) کا مالیکیولر ماس معلوم کریں۔**

**حل:**

H کا اٹامک ماس = 1 amu

N کا اٹامک ماس = 14 amu

O کا اٹامک ماس = 16 amu

مالیکیولر فارمولا = HNO3

مالیکیولر ماس =

مالیکیولر ماس = 1 + 14 + 3(16)

= 63 amu